86:سورۃ الطارق

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 86 | سُوْرَةُ الطَّارِق | مکی | 1 | 17 | 30 | عَمَّ |

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

وَ السَّمَآءِ وَ الطَّارِقِ ۝۱ قسم ہے آسمان کی اور رات کو ظاہر ہونے والے کی وَ مَآ اَدۡرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ۝۲ النَّجۡمُ الثَّاقِبُ ۝۳ اور آپ کو کیا معلوم کہ وہ رات کو ظاہر ہونے والا کیا ہے، وہ ایک روشن ستارہ ہے اِنۡ كُلُّ نَفۡسٍ لَّمَّا عَلَيۡهَا حَافِظٌ ۝۴ کہ کوئی جان ایسی نہیں جس پر ایک نگہبان مقرر نہ ہو فَلۡيَنۡظُرِ الۡاِنۡسَانُ مِمَّ خُلِقَ ۝۵ پھر انسان کو غور کرنا چاہئے کہ وہ کس چیز سے پیدا کیا گیا ہے خُلِقَ مِنۡ مَّآءٍ دَافِقٍ ۝۶ يَّخۡرُجُ مِنۡۢ بَيۡنِ الصُّلۡبِ وَ التَّرَآئِبِ ۝۷ اسے اچھل کر نکلنے والے پانی سے پیدا کیا گیا ہے، جو پشت اور سینے کی ہڈیوں کے درمیان سے نکلتا ہے اِنَّهٗ عَلٰى رَجۡعِهٖ لَقَادِرٌ ۝۸ بے شک وہ انسان کے دوبارہ پیدا کرنے پر بھی قادر ہے يَوۡمَ تُبۡلَى السَّرَآئِرُ ۝۹ فَمَا لَهٗ مِنۡ قُوَّةٍ وَّلَا نَاصِرٍ ۝۱۰ اس دن انسان کے سینہ میں چھپے ہوئے راز بھی آشکارا ہو جائیں گے، اس دن کسی بھی چیز پر نہ تو انسان کا اپنا زور چل سکے گا اور نہ کوئی مدد کرنے والا ہو گا وَ السَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجۡعِ ۝۱۱ وَ الۡاَرۡضِ ذَاتِ الصَّدۡعِ ۝۱۲ قسم ہے آسمان کی جو بار بار بارش برساتا ہے اور قسم ہے زمین کی جو پھٹ جاتی ہے اِنَّهٗ لَقَوۡلٌ فَصۡلٌ ۝۱۳ وَّ مَا هُوَ

بِالْهَزْلِ ﴿١٤﴾ کہ یہ قرآن حق و باطل میں قطعی فیصلہ کر دینے والا کلام ہے، یہ کوئی بے معنی اور فضول بات نہیں ہے

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ﴿١٥﴾ وَّ اَكِيْدُ كَيْدًا ﴿١٦﴾ بے شک یہ منکرین اپنی تدبیریں کر رہے ہیں اور میں اپنی تدبیر کر رہا ہوں

فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ﴿١٧﴾ سو آپ ان کافروں کو تھوڑی سی مہلت اور لینے دیں، زیادہ نہیں بس تھوڑی سی! رکوع [1]